# کتابِ مُستطاب ''ہدیۂ درُود و سلام''

**بیادِ ، ہمشیرہ صاحبہ پروین اختر مرحومہ و مغفورہ المعروف ''پروینِ گولڑہ''**

از قلم مکرمی افتخار احمد حافظ قادری زید مجدہ'، ''بھائی''

سالِ وصال 2013ء بمطابق 1434ھ

''عظمتِ مقامِ فقر و آگہی'' 2013ء، ''تاریخِ اخلاص، ایقان و عمل'' 1434ھ ''طیب فیضانِ فقرِ محمد ﷺ'' 1434ھ

صفحات: 112، یہ الفاظ بحساب ابجد ''زیب النبی ﷺ'': 112، ''لازوال یادِ حبیب ﷺ'': 112

## قطعۂ تاریخِ (سالِ طباعت)

بحمد اللہ، حافظ محترم نے — مُرتب کی کتابِ خوبصورت
دُرودوں کا سلاموں کا ہے ہدیہ — یہ دربارِ محمد ﷺ جانِ رحمت
مبارک کام پیہم کر رہا ہے — سمیٹے ہے سعادت پر سعادت
قلم کی سرعت اُس کی حیرت افزاء — ملی حق سے اُسے یہ خاص نعمت
یہ ہے شیریں ثمر لا ریب اُس کا — اُسے خاصانِ حق سے ہے محبت
بزرگوں کی، خدا والوں کی اُس پر — نگاہِ لطف ہے، چشمِ عنایت
کتابیں اُس نے وہ تحریر کی ہیں — عیاں ہے جن سے اہلِ حق کی عظمت
خدا کے دوستانِ محترم سے — مثالی اُس کا ہے حسنِ عقیدت

☆☆☆

جہانِ آب و گِل، دارِ فنا سے — ہوئی اُس کی بڑی ہمشیرہ رخصت
وہ دلدادہ نبی ﷺ کی غوث رضی اللہ عنہ کی بھی — شہانِ گولڑہ سے تھی عقیدت
مقدس سر زمینِ گولڑہ میں — بنی اُس خوش نصیب کی تُربت
یہ خوش بختی ہے یہ ہے خوش نصیبی — یہ ہے پروین اختر کی سعادت
جلیل القدر بھائی نے ادب سے — مرتب کی کتاب پُر سعادت
کتابِ ذوق پرور، اُس کی تاریخ — رقم طارق نے کی ''اذکارِ نسبت'' (1434ھ)
رقم کی ہے بہ عونِ ہاتفِ غیب — دگر تاریخ بھی ''جامع فضیلت'' (1434ھ)

سروشِ غیب سے ایک اور تاریخ
ملی طارق کو ''با فیضِ حسن تُربت''
(2013ء)

محمد عبدالقیوم طارق سلطانپوری


بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
قال اللہ تعالیٰ فی شان حبیبہ
إن الله وملائكته يصلون على النبي يا أيها الذين آمنوا صلوا عليه وسلموا تسليما
اللهم صل وسلم على سيدنا محمد
النبي الأمي وآله




| | |
|---|---|
| نام کتاب | ہدیۂ درود و سلام |
| تحریر و ترتیب | افتخار احمد حافظ قادری |
| بیاد | پروین گولڑہ |
| تاریخ اشاعت | جون 2013ء / رجب المرجب 1434ھ |
| تعداد اشاعت | ایک ہزار |
| ہدیۂ کتاب | کثرت سے درود و سلام کا ورد |


برائے ایصالِ ثواب و دعائے بخشش و مغفرت

## جمیع اُمّتِ محمدیہ ﷺ

خصوصاً

## ہمشیرہ محترمہ پروین اختر مرحومہ

محلہ پیراں والا، گولڑہ شریف، ضلع اسلام آباد



# انتسابِ کتاب

بنام

همشیرہ پروین اختر مرحومہ

بنت

حافظ فقیر محمد مرحوم

## جو

تمام عمر حضور غوثِ پاک رضی اللہ عنہ کے نامِ پاک کا وِرد کرتی رہیں،

ہمہ وقت مخلوقِ خدا کی خدمت میں مصروف رہیں

## اور

ہر ایک کیلئے ہمیشہ دُعائیں کرنے میں مصروف رہتیں۔

افتخار احمد حافظ قادری



# پروین گولڑہ

موت فنا کا نام نہیں بلکہ بقاء کا نام ہے۔ سرکارِ مدینہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے کہ "ایمان والوں کو موت نہیں آتی بلکہ وہ اپنے عارضی گھر سے دائمی گھر کی طرف روانہ ہوتے ہیں اور اُس گھر تک پہنچنے کیلئے موت ایک پل کا کام کرتی ہے"۔

شہنشاہِ بغداد سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رب تعالیٰ نے مجھے بذریعہ الہام مخاطب کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ "اے غوث اعظم! اگر انسان جان لے کہ اُس کیلئے موت کے بعد کیا ہے تو پھر وہ اس عارضی زندگی کی آرزو نہ کرے، کیونکہ جو اس زندگی کی آرزو کرتا ہے وہ ہرگز خدا تک نہیں پہنچ سکتا"۔

ہماری پیاری ہمشیرہ محترمہ پروین اختر بنت حافظ فقیر محمد ہم سب کو مستقل الوداع کہنے کے بعد داغِ مفارقت دیتے ہوئے یکم جون 2013ء بروز ہفتہ بمطابق 21 رجب المرجب 1434ھ بارگاہِ رب العزت میں پیش ہو گئی ہیں، جس پر نہ صرف ہم سب بلکہ اہلیانِ گولڑہ شریف کی ہر آنکھ نمناک اور سوگوار ہے۔ یہ ہماری وہ پیاری ہمشیرہ صاحبہ ہیں جو ہمیشہ درود و سلام پڑھنے میں مصروف رہا کرتیں اور اکثر اُن کی زبان پر نعت شریف کا یہ شعر ہوتا تھا۔

سنا ہے آپ ﷺ ہر عاشق کے گھر تشریف لاتے ہیں
میرے گھر میں بھی ہو جائے چراغاں یا رسول اللہ ﷺ

حضور غوث پاک رضی اللہ عنہ سے انتہا درجہ عقیدت و محبت تھی، اُٹھتے بیٹھتے سرکارِ بغداد رضی اللہ عنہ کا نام ہمشیرہ صاحبہ کی زبان پر ہوتا تھا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے ہماری اس پیاری بہن کو بہت سی خوبیوں سے نوازا تھا (بڑی خوبیاں اُس عفیفہ میں تھیں)۔

محلہ پیراں والا گولڑہ شریف کی ہر خاتون اور مرد کی زبان پر ایک ہی جملہ سننے میں آتا ہے کہ وہ عظیم خاتون تھیں، وہ ہر ایک کا غم رکھنے والی، اللہ والی



خاتون تھیں، وہ غوث پاک رضی اللہ عنہ کی دیوانی تھیں، ہمیشہ انسانیت کی خدمت میں مصروف رہتیں، پیرانِ عظام گولڑہ شریف کی غلامہ و خادمہ تھیں اور انشاء اللہ العزیز وہ جنتی خاتون ہیں۔ ہمیں یقین نہیں آتا کہ وہ اتنی جلدی ہمیں چھوڑ کر اپنی اگلی منزل کی طرف روانہ ہو گئی ہیں۔

ہمشیرہ پروین اختر پورے گولڑہ شریف کی ''پروین (روشنی اور راہ دکھانے والی)'' اور ''آپا جی'' تھیں۔ ہر چھوٹا بڑا مرد و عورت دل سے اُن کی عزت و احترام کرتا تھا اور اُن سے دُعاؤں کا طلبگار ہوتا تھا۔ پیرانِ عظام کے گھروں میں اُن کو ایک خاص مقام و مرتبہ حاصل تھا اور اُنہیں قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔

پیر صاحب سدرہ شریف جناب سید محمد انور گیلانی قادری مدظلہ العالی (ڈیرہ اسماعیل خان) کی خدمت میں جب بھی میری حاضری ہوتی تو وہ ہمیشہ ہمشیرہ صاحبہ کا ضرور پوچھتے اور اُنہیں ''گولڑے والی بہن'' کے نام سے یاد کرتے۔ جناب کو جب میں نے ہمشیرہ صاحبہ کے وصال کی خبر سنائی تو آپ بہت زیادہ افسردہ ہو گئے، دلی تعزیت کا اظہار فرمایا اور اگلے دن ہمشیرہ صاحبہ کی قبر پر بذریعہ فون دُعائے بخشش و مغفرت کروائی۔

ہمشیرہ پروین اختر کی پیدائش سال 1951ء کوہ مری، ضلع راولپنڈی میں ایک انتہائی خوشی اور برکت والے دن یعنی رمضان المبارک والی عید کے دن ہوئی۔ 20 سال کی عمر میں مورخہ 31 جنوری 1971ء رشتۂ ازدواج میں منسلک ہوئیں۔ پورے 42 سال اور 6 ماہ محلہ پیراں والا، گولڑہ شریف میں اپنے خاوند کے گھر عزت و وقار اور صبر و استقلال کے ساتھ گزارنے کے بعد تقریباً 62 سال کی عمر میں بغیر کسی بیماری کے داعیٔ اجل کی آواز پر لبیک کہہ دیا۔



ہمشیرہ پروین اختر مرحومہ کو بزرگانِ دین کے مزارات مبارکہ پر حاضری کا بہت زیادہ شوق تھا۔ تقریباً پورے پاکستان کی اہم و مشہور زیاراتِ مقدسہ پر حاضری کا شرف حاصل کیا۔ پاکستان سے باہر دو مرتبہ عمرہ شریف اور مدینہ منورہ حاضری کی سعادت حاصل کرنے کیلئے تشریف لے گئیں۔ پہلی بار دسمبر 1993ء میں اور دوسری بار جون 2007ء میں۔ مدینہ منورہ کی دوسری و آخری حاضری کے موقع پر ہمہ وقت اُن کی زبان پر یہ مصرعہ ہوتا تھا۔

یہ لمحے زندگی میں بار بار آیا نہیں کرتے

ہمشیرہ صاحبہ کی بیعتِ ارادت غوثِ زمان حضور قبلہ پیر سید مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادہ والا شان حضور قبلہ بابو جی رحمۃ اللہ علیہ سے تھی۔ گولڑہ شریف میں منعقدہ جملہ تقریبات میں شامل ہوتیں اور گھر پر بھی دور و نزدیک سے آنے والے ہر مہمان کی خدمت کر کے خوشی محسوس کرتیں۔ راولپنڈی شہر کی ایک عظیم روحانی و علمی، قادری شاذلی شخصیت جناب حضرت غلام رضا علوی مدظلہ العالی سے بھی ہماری ہمشیرہ کو انتہائی عقیدت و محبت تھی اور ذوق و شوق سے آپ اُن کا ذکر کرتیں۔ حضرت قبلہ شاذلی صاحب کی ناسازیٔ طبع کے باوجود میں نے ضروری سمجھا کہ جناب کو کم از کم اطلاع ضرور دے دوں۔ اطلاع دی تو واپس جواب آیا کہ جناب خود جنازے میں شرکت کیلئے تشریف لا رہے ہیں۔

## سفرِ آخرت اور تدفین

ہمشیرہ صاحبہ کی نمازِ جنازہ کا وقت بعد از نمازِ ظہر مسجد دربار غوثیہ گیلانیہ، گولڑہ شریف مقرر تھا۔ جنازہ کی تیاری کے بعد خواتین نے محفلِ ذکر و نعت منعقد کی۔ دُعا کے بعد ہم بھائیوں اور ہمارے بیٹوں نے قصیدہ بردہ شریف



نعت شریف اور منقبت حضور غوث پاک رضی اللہ عنہ کا نذرانہ پیش کیا۔ ایک بج کر دس منٹ پر ایک جم غفیر کی آہوں اور سسکیوں میں ہمشیرہ صاحب کے جنازے کو کلمۂ شہادت کی گونج میں اُٹھایا گیا جس سے گھر میں ایک کہرام مچ گیا۔ آہستہ آہستہ دربار غوثیہ کی مسجد کی طرف روانہ ہوئے اور ظہر کی اذان تک مسجد پہنچ گئے۔

حضور قبلہ پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے والدِ گرامی کے قدموں میں جنازہ رکھا گیا، طلباء نے قرآن خوانی شروع کی۔ دربار شریف کی مسجد باہر تک نمازیوں اور دُور دراز کے مہمانوں اور سوگواران سے بھر گئی، جن میں کئی عظیم روحانی شخصیات موجود تھیں۔

دربار گلکی شریف (پشاور) سید دلاور بادشاہ رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفۂ مجاز حضرت بابا فقیر امیر نواز چشتی اجمیری مدظلہ العالی اپنے مریدین کے ہمراہ جنازہ کی ادائیگی کیلئے تشریف لائے۔ کچھ ہی دیر بعد قبلہ حضرت غلام رضا علوی قادری شاذلی صاحب بھی کرم فرماتے ہوئے تشریف لے آئے۔ میں نے آگے بڑھ کر نماز جنازہ پڑھانے کی درخواست کی۔ ایک بج کر پینتالیس منٹ پر نماز ظہر ادا ہوئی۔ دُعا کے بعد اعلان ہوا کہ تمام حاضرین اپنی اپنی جگہوں پر تشریف رکھیں۔ دو بجے نماز جنازہ مسجد میں ہی ادا کی جائے گی۔

نماز جنازہ کی صف بندی ہوئی اسی اثناء سجادہ نشین گولڑہ شریف حضرت شاہ عبدالحق گیلانی مدظلہ کے صاحبزادہ قطب الحق شاہ گیلانی تشریف لے آئے۔ قبلہ شاذلی صاحب کی قیادت میں نماز جنازہ ادا ہوئی۔ صاحبزادہ قطب الحق شاہ صاحب نے دُعا فرمائی، اُن کے بعد قبلہ شاذلی صاحب نے دعا کروائی اور جنازے کو اُٹھاتے ہوئے حضرت قبلہ پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے مزار مبارک اور ہمشیرہ صاحبہ کے پیر و مرشد حضرت قبلہ بابوجی رحمۃ اللہ علیہ کے قدموں میں



پیش کیا اور درخواست کی، اب وقت آ گیا ہے کہ اپنی مریدنی کی مدد فرمائیں۔ یہ انہی کا تصرف اور ہمشیرہ کی اپنی قسمت و مقدر کہ آخری وقت میں بھی اپنے مرشد کامل کی خدمت میں حاضری ہو گئی اور یقیناً انہوں نے ان پر نظر کرم فرماتے ہوئے یہ پیغام دے دیا ہوگا کہ آپ فکر نہ کریں ہم خود آپ کے ذمہ دار ہیں۔ •

حضرت قبلہ پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے مزار مبارک کے پھول جناب قبلہ شاذلی صاحب کو پیش کئے گئے کہ یہ بابرکت پھول ہماری ہمشیرہ کے کفن اور جنازہ پر رکھیں۔ اسی دوران آپ نے چند ایسے بابرکت کلمات ادا کئے کہ خود آپ پر بھی ایک وجدانی کیفیت طاری ہو گئی اور آپ کی چشمان مبارک سے آنسو رواں ہو گئے۔ ایک عجب منظر تھا، ہر شخص کی آنکھوں سے جاری تھے۔ قبلہ شاذلی صاحب نے آنسوؤں کی روانی میں ہی دُعا کروائی۔ پھر جنازہ مبارک کو اُٹھا کر قبلہ بڑے لالہ جی کے قدموں میں رکھا گیا۔ قبلہ شاذلی صاحب نے آپ کے دربار مقدس کے پھول ہمشیرہ صاحبہ کے جنازے پر نچھاور کرتے ہوئے رقت آمیز دُعا فرمائی۔ جنازہ حضرت قبلہ شاہ نصیر الدین رحمۃ اللہ علیہ کے قدموں میں لے جایا گیا، اُن کے دربار مقدس کے پھول بھی ہمشیرہ صاحبہ کے کفن میں رکھے گئے اور دُعا ہوئی۔ اس موقع پر حضرت قبلہ شاذلی صاحب کے دُعائیہ کلمات انشاء اللہ العزیز ہماری ہمشیرہ صاحب صاحبہ کی بخشش و مغفرت کا سبب بنیں گے۔ یہاں سے جنازہ اُٹھایا تو عورتوں کا ایک ہجوم تھا جو اس خوش قسمت خاتون کی زیارت کرنا چاہتا تھا، اُنہیں زیارت کروائی گئی۔ اُس کے بعد محلہ پیراں والا کے قدیم قبرستان میں ہمشیرہ صاحبہ کی تدفین ہوئی۔ قبر مبارک پر دُعا پیر عطاء الحسن گیلانی صاحب نے کروائی۔

ملکِ پاکستان کے مشہور ادیب، نعت گو و تاریخ گو شاعر جناب



طارق سلطانپوری صاحب نے ہمشیرہ پروین اختر مرحومہ کا مادۂ تاریخ (سالِ وصال) قرآن پاک کی اس آیت مبارکہ سے نکالا ہے۔ "**أُولٰٓئِكَ أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا**" (اس آیت مبارکہ کے اعداد 1434 بنتے ہیں)

ایک حدیث نبوی ﷺ کے مطابق رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "قبر جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہوتی ہے یا جہنم کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا"۔ اے ہمشیرہ صاحبہ! ہم سب آپ کیلئے بارگاہِ رب العزت میں نہایت عجز و انکساری اور خلوصِ دل کے ساتھ دُعا کرتے ہیں کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے پیارے حبیب کریم، رؤف الرحیم، سید المرسلین ﷺ کے وسیلۂ جلیلہ سے آپ کی قبر مبارک کو جنت کے باغوں میں سے ایک باغ بنادے۔ آمین

اے ہمشیرہ صاحبہ! آپ تو یقیناً بہت خوش قسمت ہیں، مدینہ طیبہ طاہرہ کی پاک ہواؤں اور فضاؤں میں آپ کا ذکرِ خیر ہو رہا ہے۔ آپ کی بخشش اور مغفرت کی دُعائیں ہو رہی ہیں۔ میرے سیدی و مرشدی الشیخ السید تیسیر محمد یوسف الحسنی السمہودی المدنی مدظلہ العالی مسجد نبوی شریف میں بیٹھے آپ کی مغفرت کیلئے دُعائیں فرما رہے ہیں۔ عاشقِ درود و سلام اور دُنیا میں اس کی مہک اور خوشبو بکھیرنے والی مکہ مکرمہ کی ایک عظیم شخصیت جناب ڈاکٹر ابو مختار ہاشم مدظلہ العالی حرم مکہ میں آپ کی بخشش و مغفرت کیلئے دل کی گہرائیوں سے دُعا گو ہیں۔ اس لئے ہم اللہ تبارک وتعالیٰ سے اس بات کی بھی کامل اُمید رکھتے ہیں کہ فرشتوں نے قبر کے سوال و جواب کے بعد انشاء اللہ العزیز آپ کو جنت کی بشارت دیتے ہوئے یہ فرما دیا ہوگا کہ "اب آپ آرام سے دُلہن جیسی نیند کریں"۔

بروز اتوار بعد از نمازِ عصر ہم ہمشیرہ صاحبہ کی قبر پر حاضر ہوئے، سورۃ یٰسین اور دلائل الخیرات شریف کا ختم پڑھا، مدینہ طیبہ طاہرہ کی معطر و معنبر



فضاؤں سے ایک حسینی سیدزادے عاشقِ رسول ﷺ جناب الشیخ السید علوی بافقیہ مدظلہ العالی کا فون آیا تعزیتی کلمات کے بعد آپ نے با آوازِ بلند ہمشیرہ صاحبہ کی بخشش و مغفرت کیلئے دُعا فرمائی۔

موت اگر فنا کا نام نہیں تو کیا اموات کو صدقات کا ثواب پہنچتا ہے؟

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے سرکار دو عالم ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں عرض کی: ''یا رسول اللہ ﷺ! ہم اپنے فوت شدگان کے ایصالِ ثواب کیلئے جو صدقات کرتے ہیں کیا انہیں اُن اعمال کا ثواب پہنچتا ہے؟''، جس پر آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''بے شک اُن کو اُن تمام اعمال کا ثواب پہنچتا ہے اور وہ اسی طرح خوش ہوتے ہیں جس طرح آپ کسی تحفے کے وصول ہونے پر خوشی کا اظہار کرتے ہو''۔

اس فانی دنیا سے اپنے جانے والے پیاروں کو یاد رکھنے کا بہترین طریقہ اُن کیلئے صدقۂ جاریہ اور دُعائے بخشش و مغفرت ہے۔ اپنی ہمشیرہ مرحومہ و مغفورہ کی محفل چالیسواں کے موقع پر دُرود وسلام کی یہ بابرکت و مبارک کتاب اُن کے ایصالِ ثواب کیلئے تقسیم کی جارہی ہے۔ جس میں سرکارِ مدینہ ﷺ کے اسمِ مبارک ''محمد ﷺ'' کے عدد (۹۲) کے برابر (۹۲) صیغہ ہائے دُرود وسلام موجود ہیں جن کو پڑھنے کیلئے زیادہ سے زیادہ تیس منٹ چاہئیں، بحکمِ خداوندی پر عمل، سرکار مدینہ ﷺ کی خوشنودی اور خیر و برکت کے حصول کیلئے کم از کم ایک بار روزانہ اس کتاب کو پڑھنے کے بعد سرکار مدینہ ﷺ کی ساری امت اور بالخصوص ہمشیرہ پروین اختر مرحومہ کی بخشش و مغفرت کی دُعاؤں کی درخواست ہے۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کا بھی خاتمہ ایمان اور خیر پر فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین ﷺ

افتخار احمد حافظ قادری

(فون0344-5009536)



# درود و سلام

## ایسی عبادت جو ہر حال میں قبول و منظور ہے

نا قبولِ بارگاہِ حق کبھی ہوتا نہیں
غور کے قابل ہے یہ تخصیص و تفریدِ درود

خود خدا بھی اور کرتے ہیں فرشتے بھی یہ کام
اہلِ ایمان کو بھی ہے تلقین و تاکیدِ درود

بڑھ رہی ہے دن بدن توقیر و تقدیسِ سلام
اوج پر ہر روز ہے تجلیل و تمجیدِ درود

اس کی برکت سے عطا ہوتی ہے ہر غم سے نجات
مشکلیں آسان ہوتی ہیں بہ تائیدِ درود

دائمی لطفِ خدا و مصطفیٰ ﷺ پائے گا وہ
بھا گیا جس دیدہ ور کو حسنِ جاویدِ درود

مژدۂ بخشش ہے حافظ افتخار احمد تجھے
خوب و دل آویز کی ہے تسویدِ درود

طارق سلطانپوری



1

# دُرُودِ حُبِّ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَحَبِیْبِنَا وَ مَحْبُوْبِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ

سید الاولین والآخرین کی محبت کو اپنے دلوں میں جا گزیں کرنے کیلئے کثرت سے یہ دُرودِ پاک پڑھا جائے۔

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عَرَبٍ وَّمِنْ عَجَمٍ



2

# دُرودِ مقرب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

سرکارِ دوعالم ﷺ کی شفاعت حاصل کرنے کیلئے اس درود پاک کو کثرت سے پڑھا جائے۔

هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُهٗ
لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمِ

حضرت امام شرف الدین البوصیری الشاذلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ



3

# درُود زیارتِ حبیب ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارتِ مبارکہ کیلئے یہ درود شریف ایک ہزار مرتبہ صبح اور ایک ہزار مرتبہ شام کو پڑھا جائے۔

وَاَحْسَنُ مِنْکَ لَمْ تَرَقَطُّ عَیْنِیْ
وَاَجْمَلُ مِنْکَ لَمْ تَلِدِ النِّسَاءُ



4

# دُرودِ مشاہدہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی حَبِیْبِكَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ

مقامِ مشاہدہ کے حصول کیلئے اِس درودِ پاک کو کثرت سے پڑھا جائے۔

خُلِقْتَ مُبَرَّاً مِّنْ کُلِّ عَیْبٍ
کَاَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ کَمَا تَشَاءُ

شاعرِ رسول ﷺ حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ



5

# دُرودِ تعلق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰی رَسُوْلِكَ الْمَبْعُوْثِ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اِس درُودِ پاک کو متواتر اور کثرت سے پڑھنے کی وجہ سے سرکارِ دوعالم ﷺ سے ایک خاص ربط اور تعلق پیدا ہو جاتا ہے۔

ما طالبِ خدائیم بردینِ مصطفےٰ ایم
بر درگہش گدائیم سلطانِ ما محمد ﷺ

حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رضی اللہ تعالیٰ عنہ



6

# درود مصطفیٰ ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی حَبِیْبِکَ الْمُصْطَفٰی وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

اِس درودِ پاک کا عامل نیک صفات سے متصف ہو جائے گا اور کثرت سے پڑھنے والا حضور نبی اکرم ﷺ کی محبت میں محو رہے گا۔

سید و سرور محمد ﷺ نورِ جان
مہتر و بہتر شفیعِ مجرمان



7

# درُودِ مجتبیٰ ﷺ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى حَبِيْبِكَ الْمُجْتَبٰى وَرَسُوْلِكَ الْمُرْتَضٰى وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ

کثرت سے اس درودِ پاک کا وِرد کرنے سے سرکارِ دو عالم ﷺ کی زیارت کا شرف حاصل ہوتا ہے۔

گفت طوبیٰ من رآنی مصطفیٰ ﷺ
والذی یبصر لمن وجهی یری



8

# دُرود باطن

صَلَّى اللّٰہُ عَلَى النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

اس درودِ پاک کو کثرت سے پڑھنے کی وجہ سے انسان کی زبان سیف ہوجاتی ہے اور اُس کی ہر دُعا بارگاہِ رب العزت میں قبول ہوتی ہے۔

اگر خیریت دنیا و عقبیٰ آرزو داری
بدرگاهش بیا، وهر چه می خواهی تمنا کُن

قافلہ سالارِ عشق حضرت مولانا جلال الدین رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ



9

# درود مستجابُ الدعوات

صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الْکَرِيْمِ وَ
عَلٰى آلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ

دعاؤں کی قبولیت کیلئے یہ درودِ پاک کثرت سے پڑھا جائے کیونکہ اِس کے پڑھنے سے دنیا و آخرت کی کامیابیاں وکامرانیاں حاصل ہوتی ہیں۔

تنم فرسودہ جاں پارہ زہجراں یا رسول اللہ ﷺ
دِلم پُر درد آوارہ زِ عصیاں یا رسول اللہ ﷺ



10

# دُرودِ حاجات

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَھْلِ بَیْتِہٖ

جو شخص روزانہ ایک سو بار اِس دُرودِ پاک کا وِرد کرے گا اللہ تبارک وتعالیٰ اُس کے دین، دنیا اور آخرت کی حاجات پوری فرمادے گا۔

چو بازوئے شفاعت راکشای برگنہگاران
مکن محروم جامیؔ را دراں دم یا رسول اللہ ﷺ
مولانا عبد الرحمٰن جامیؔ



11

# درود ثمرات

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا
مُحَمَّدٍ عَدَدَ اَوْرَاقِ الزَّیْتُوْنِ وَجَمِیْعِ
الثِّمَارِ

حصولِ دنیاوی ثمرات اور رزق میں برکت واضافہ کیلئے
اس درودِ پاک کو زیادہ سے زیادہ بار پڑھا جائے۔

من گدائے تو یا رسول اللہ ﷺ
جان فدائے تو یا رسول اللہ ﷺ



12

# دُرود دافع المصائب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

کثرت سے اس دُرودِ پاک کو پڑھنے سے مصائب اور پریشانیاں انشاءاللہ دور ہو جائیں گی۔

ارحم الراحمین نہ ہم بخشد
بے رضائے تو یا رسول اللہ ﷺ

بلبل شیراز حضرت شیخ سعدی شیرازی



## 13
## دُرود زیارت سید الانبیاء والمرسلین

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی
آلِہٖ صَلَاۃً تَعْدِلُ جَمِیْعَ صَلَوَاتِ اَھْلِ
مَحَبَّتِکَ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَ
عَلٰی آلِہٖ سَلَام'' یَّعْدِلُ سَلَامَھُمْ

حضرت شیخ تیجانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ درودِ پاک زیارتِ حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے کثرت سے پڑھا جائے۔



14

# دُرود فرح و سرور

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
تَمْلَأُ خَزَائِنُ اللّٰهِ نُوْرًا وَّ تَكُوْنُ لَنَا
فَرَجًا وَّ فَرِحًا وَّ سُرُوْرًا

اِس صیغہ دُرود و سلام کے پڑھنے سے خوشی اور مسرت حاصل ہوتی ہے اور تمام ظاہری و باطنی مسائل حل ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔



15

# دُرودِ انعام

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِهٖ عَدَدَ اِنْعَامِ اللّٰهِ وَ اِفْضَالِهٖ

اس درود شریف کے پڑھنے والے پر دُنیا و آخرت کی نعمتوں کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ اس درودِ پاک کے اجروثواب کی کوئی انتہا نہیں۔



16

# دُرُودِ موسیٰ علیہ السلام

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
خَاتَمِ الْاَنْبِیَآءِ وَمَعْدِنِ الْاَسْرَارِ وَمَنْبَعِ
الْاَنْوَارِ وَجَمَالِ الْکَوْنَیْنِ وَشَرَفِ
الدَّارَیْنِ وَسَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ الْمَخْصُوْصِ
بِقَابِ قَوْسَیْنِ

یہ درودِ پاک حضرت موسیٰ علیہ السلام سے منسوب ہے۔



17

# درُود سیدنا علی رضی اللہ عنہ

صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَمَلَائِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ
وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ
مُحَمَّدٍ وَّعَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَ
رَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

خیر و برکت کے حصول کیلئے اس بابرکت درُودِ پاک کا کثرت سے وِرد کیا جائے۔



18

# دُرودِ خالد نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی
آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَاءٍ وَّ دَوَاءٍ
وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ وَعَلَیْھِمْ کَثِیْرًا ۝

خیر و برکت کے حصول کیلئے اِس دُرودِ پاک کا کثرت سے وِرد کیا جائے۔



19

# دُرودِ خضری

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَسَلَّمَ

عربی کتاب "**صلوۃ المحبین علی حبیب رب العالمین**" کے مصنف حضرت شیخ احمد جواد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درُودِ پاک میں نے خواب میں سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبانِ مبارک سے سنا ہے۔ کثرت سے اس درُودِ پاک کا وِرد کیا جائے۔



20

# دُرودِ غوثیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

یہ درودِ پاک نعمتِ خداوندی کا خزینہ ہے اور سلسلۂ قادریہ کے وظائف میں شامل ہے۔ اکثر مشائخ اسی صیغۂ درود و سلام کو ہر حاجت کیلئے پڑھنے کی تلقین فرماتے ہیں۔



21

# درُود حبیب ﷺ

اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَ
عَلٰی اٰلِکَ وَ اَصْحَابِکَ یَاحَبِیْبَ اللّٰہِ

دنیا و آخرت میں کامیابی و کامرانی کیلئے کثرت سے اِس درُودِ پاک کا وِرد کیا جائے۔ دُعا کے شروع اور آخر میں اِس صیغۂ درُود کو شامل کرنے سے خیر و برکت کا حصول ہوگا اور تمام مسائل حل ہونا شروع ہو جائیں گے۔



22

# دُرود حصولِ رحمت

اَللّٰھُمَّ صَلِّ صَلٰوۃً دَآئِمًا وَّ سَلِّمْ سَلَامًا اَبَدًا عَلٰی حَبِیْبِکَ وَ سَیِّدِ النَّبِیّٖنَ وَاٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ فَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ

نعمتوں اور رحمتوں کے حصول کیلئے کثرت سے اس درودِ پاک کا وِرد کیا جائے۔



23

# دُرُود نُصرت

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى مَنْ خَتَمْتَ بِهِ الرِّسَالَةَ وَاَيَّدْتَّهٗ بِالنَّصْرِ وَالْكَوْثَرِ وَالشَّفَاعَةِ

جو شخص اس دُرُودِ پاک کو پڑھنے کا معمول بنالے۔ اس کے ہر کام میں اللہ تبارک وتعالیٰ کی غیبی امداد شامل ہوگی اور ہر کام آسانی سے پایۂ تکمیل تک پہنچ جائے گا۔



24

# دُرودِ چشتیہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی بِاَنْ تُصَلِّیَ عَلَیْہِ

یہ دُرودِ پاک سلسلہ چشتیہ کے کئی بزرگوں کے وظائف میں شامل ہے۔ اپنے دل میں محبت رسول ﷺ پیدا کرنے کیلئے یہ دُرودِ پاک اکسیر ہے۔



25

# دُرود برکاتِ کثیرہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى رَسُوْلِكَ الْمُصْطَفٰى وَنَبِيِّكَ الْمُرْتَضٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِّائَةِ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّةٍ

ظاہری و باطنی فیوضات و برکات کے حصول کیلئے کثرت سے اس دُرود پاک کو پڑھا جائے۔



26

# درود زیارتِ رسول ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا

مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْعِبَادِ وَ بِجَاھِهٖ بَلِّغْنَا الْمُرَادَ

درُود و سلام کا یہ صیغۂ مبارکہ 1416 ہجری فضیلت الشیخ السید تیسیر محمد یوسف الحسنی السمہودی المدنی مدظلہ العالی پر مواجہہ شریف، مسجد نبوی شریف میں القاء ہوا۔ زیارتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے کثرت سے اِس درُودِ پاک کا وِرد کیا جائے۔



27

# درودِ شفاعت

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاۃً تَکُوْنُ
لَکَ رِضَاءً وَلِحَقِّہٖ اَدَاءً وَّاَعْطِہِ الْوَسِیْلَۃَ
وَالْمَقَامَ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ

سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشادِ مبارک ہے کہ جس شخص نے یہ درود پڑھا اُس کیلئے میری شفاعت لازمی ہوگئی۔



28

# درودِ پاکیزگئ قلوب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کے پاس صدقہ کرنے کی طاقت نہ ہو وہ اپنی دعا میں یہ درود شریف پڑھا کرے، بے شک یہ درودِ پاک طہارتِ قلوب کا سبب ہے۔



29

# دُرودِ محبت

## صَلَّی اللّٰہُ وَسَلَّمَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

قطب ربانی سیدی عبدالوہاب الشعرانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص یہ دُرودِ پاک پڑھتا ہے اُس پر اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمت کے ستر دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور اللہ تبارک وتعالیٰ اُس کی محبت لوگوں کے دلوں میں ڈال دیتا ہے۔



30

# دُرود اولی العزم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآدَمَ وَنُوْحٍ وَّاِبْرَاھِیْمَ وَ مُوْسٰی وَعِیْسٰی وَمَا بَیْنَھُمْ مِنَ النَّبِیِّیْنَ وَالْمُرْسَلِیْنَ صَلَوٰاتُ اللّٰہِ وَسَلَامُہٗ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ

اِس دُرودِ پاک کو تین بار پڑھنا ایک مرتبہ دلائل الخیرات شریف پڑھنے کے برابر ہے۔



31

# دُرودِ سعادت

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً م بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ

بعض مشائخ نے بیان فرمایا ہے کہ اِس دُرودِ پاک کا ایک بار پڑھنا 6 لاکھ دُرودِ پاک پڑھنے کے برابر ہے۔ جو شخص ہر جمعۃ المبارک اِس دُرودِ پاک کو ہزار بار پڑھے گا اُس کا شمار سعادت مند لوگوں میں ہوگا۔



32

# درود خزینۂ اسرار

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّنَفَسٍ م بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ

جو شخص پابندی کے ساتھ اس درودِ پاک کو پڑھے گا اُس کو سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بہت سے علوم و اسرار حاصل ہوں گے اور وہ روحانی طور پر سرکارِ مدینہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تربیت میں ہوگا۔



33

## درود عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ

اَللّٰھُمَّ یَا دَآئِمَ الْفَضْلِ عَلَى الْبَرِیَّةِ ۝ یَا
بَاسِطَ الْیَدَیْنِ بِالْعَطِیَّةِ ۝ یَا صَاحِبَ
الْمَوَاهِبِ السَّنِیَّةِ ۝ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی
مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْوَرٰی سَجِیَّةً ۝ وَاغْفِرْلَنَا یَا
ذَا الْعُلٰی فِیْ هٰذِهِ الْعَشِیَّةِ ۝

خیر و برکت کے حصول کیلئے اِس درُودِ پاک کو کثرت سے پڑھا جائے۔



34

# درودِ ہزارہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ
مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ

یہ درُودِ پاک زیارتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے کثرت سے پڑھا جائے۔ سلسلہ چشتیہ کے اکثر بزرگوں کے وظائف میں یہ درُودِ پاک شامل ہے۔ ادائیگی قرض کیلئے اِس درُودِ پاک کا پڑھنا مجرب عمل ہے۔



35

# درُود اول و آخر

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ اَکْرَمِ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَ بَارَکَ وَسَلَّمْ

گزری ہوئی زندگی کے گناہوں کی معافی کیلئے کثرت سے یہ درُودِ پاک پڑھا جائے۔ انشاء اللہ العزیز اللہ تبارک و تعالیٰ کے فضل وکرم سے گناہ معاف ہو جائیں گے اور آئندہ کی زندگی میں اعمالِ صالحہ کی توفیق بھی نصیب ہو جائے گی۔



36

# دُرود کشف

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّ الرَّحْمَةِ شَفِيْعِ الْاُمَّةِ كَاشِفُ الْغُمَّةِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ بَارِكْ وَسَلِّمْ

صاحب کشف بننے کیلئے اِس بابرکت دُرودِ پاک کو تین سال تک گیارہ سو مرتبہ صبح اور گیارہ سو مرتبہ شام کو پڑھا جائے، انشاءاللہ العزیز پڑھنے والے پر باطنی اور پوشیدہ راز کھلنے شروع ہو جائیں گے۔



37

# دُرودِ محمدی ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ رَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْخَلَآئِقِ صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِ خَلْقِ اللّٰہِ

حضور پاک ﷺ کی محبت کے حصول کیلئے یہ دُرودِ پاک ایک راز ہے۔ جس کے بے شمار فضائل و فوائد ہیں۔ اِس دُرودِ پاک کا سوالاکھ مرتبہ پڑھنا ہر مشکل اور حاجت کا حل ہے۔



38

# دُرودِ نقشبندیہ

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نِبْرَاسِ الْاَنْبِیَآءِ وَنَیِّرِ الْاَوْلِیَآءِ وَ زِبْرِقَانِ الْاَصْفِیَاءِ وَنُوْرِ الثَّقَلَیْنِ وَ ضِیَاءِ الْخَافِقَیْنِ

سلسلۂ نقشبندیہ کے وظائف میں یہ دُرُودِ پاک شامل ہے۔ اس کے بے شمار روحانی اثرات و فوائد ہیں۔ کثرت سے اس دُرُودِ پاک کا وِرد کیا جائے۔



39

# دُرود شفائے قلوب

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِھَا وَعَافِیَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِھَا نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَآئِھَا وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ

اس درودِ پاک کے پڑھنے سے روحانی وجسمانی امراض سے شفا حاصل ہوتی ہے اور دل سے وسوسے ختم ہوجاتے ہیں۔



40

# درود نجاتِ وبا

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّ دَوَآءٍ وَّ بِعَدَدِ کُلِّ عِلَّۃٍ وَّ شِفَاءٍ

وباؤں سے نجات حاصل کرنے کیلئے یہ دُرودِ پاک نہایت مجرب ہے۔ وباء والے علاقے میں کثرت سے یہ درودِ پاک پڑھا جائے تو اللہ تبارک وتعالیٰ اس علاقے سے وبا کو ختم کر دیتے ہیں۔



41

# دُرودِ طیب

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْکَ وَسَلَّمَ یَا شَفِیْعَ الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا اَحْمَدِ مُجْتَبٰی مُحَمَّدٍ مُصْطَفٰی وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَاَحْبَابِہٖ وَذُرِّیَّاتِہٖ وَ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَھْلِ طَاعَتِکَ اَجْمَعِیْنَ

گناہوں سے پاکیزگی حاصل کرنے کیلئے اس صیغۂ درودو سلام کو کثرت سے پڑھا جائے۔



42

# درود حصولِ عزت

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ
الرَّفِیْعِ مَقَامُہُ الْوَاجِبِ تَعْظِیْمُہٗ وَ
اِحْتِرَامُہٗ صَلٰوۃً لَّا تَنْقَطِعُ اَبَدًا وَّلَا تَفْنٰی
سَرْمَدًا وَّلَا تَنْحَصِرُ عَدَدًا

حصولِ عزت کیلئے یہ درودِ پاک نہایت اکسیر ہے۔ کثرت سے اِس درودِ پاک کا وِرد کیا جائے۔



43

# دُرودِ مکین

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَوْلَادِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَ
ذُرِّیَّتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَصْھَارِہٖ وَاَنْصَارِہٖ وَ
اَشْیَاعِہٖ وَمُحِبِّیْہِ وَاُمَّتِہٖ وَعَلَیْنَا مَعَھُمْ
اَجْمَعِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اس دُرودِ پاک کو روزانہ گھر میں پڑھنے سے خوشحالی رہتی ہے اور سکون نصیب ہوتا ہے۔



44

## درود زیارتِ سرکارِ مدینہ ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الْجَامِعِ لِاَسْرَارِكَ الدَّآلِّ عَلَیْكَ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

حضرت شیخ حسن محمد فدعق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر مذکورہ بالا دُرود شریف روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو انشاء اللہ العزیز قسمت ضرور جاگ اُٹھے گی اور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہو جائے گی۔



45

# درود زیارت نبوی ﷺ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی
آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُوْرِ الْجَمَالِ
وَالْکَمَالِ وَاَرِنِیْ وَجْھَہُ الصَّبِیْحَ فِی
الْحَالِ

حضرت شیخ حسن شداد فرماتے ہیں کہ ربیع الاول شریف 1409 ہجری شب سوموار شریف اللہ تبارک و تعالیٰ نے مذکورہ درود شریف برائے زیارتِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم القاء فرمایا۔



## 46

# درُود زیارتِ سید الاولین والآخرین ﷺ

اَلصَّلَاۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ فَاَسْاَلُ الرَّحْمٰنَ یُقْضٰی حَاجَتِیْ

درود و سلام کا یہ صیغہ مبارکہ 1416ھ حضرت شیخ حسن شداد کو روضہ نبویہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں بلا واسطہ عطا ہوا۔ حضرت شیخ نے اِس درُودِ پاک کو زیارتِ حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیلئے تین سو مرتبہ پڑھا تو سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی زیارت سے مشرف فرمایا۔



47

# درُود بخشش

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِہٖ وَسَلِّمْ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس شخص نے یہ دُرودِ پاک پڑھا، اگر وہ کھڑا ہے تو بیٹھنے سے پہلے بخش دیا جائے گا اور اگر بیٹھا ہے تو کھڑا ہونے سے پہلے بخش دیا جائے گا۔ بخشش اور مغفرت کیلئے کثرت سے یہ دُرودِ پاک پڑھا جائے۔



48

# دُرودِ کوثر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَوْلَادِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ
وَذُرِّیَّتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَصْھَارِہٖ وَاَنْصَارِہٖ
وَاَشْیَاعِہٖ وَمُحِبِّیْہٖ وَاُمَّتِہٖ وَعَلَیْنَا مَعَھُمْ
اَجْمَعِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوضِ کوثر سے لبالب بھرا ہوا پیالہ پیئے تو وہ کثرت سے اِس دُرودِ پاک کو پڑھے۔



49

# درود النور الذاتی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النُّوْرِ الذَّاتِیْ وَالسِّرِّ السَّارِیْ فِیْ سَائِرِ الْاَسْمَاءِ وَالصِّفَاتِ

یہ درودِ پاک سیدنا ابو الحسن الشاذلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہے۔ اس کا ایک مرتبہ پڑھنا ایک لاکھ درودِ پاک پڑھنے کے برابر ہے۔

کرب و بیقراری دور کرنے کیلئے اس درودِ پاک کو 500 مرتبہ پڑھا جائے۔



50

# دُرود الرؤف الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الرَّؤُفِ الرَّحِیْمِ ذِی الْخُلُقِ الْعَظِیْمِ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ فِیْ کُلِّ لَحْظَةٍ عَدَدَ کُلِّ حَادِثٍ وَّ قَدِیْمٍ

حضرت شیخ احمد الصاوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ خیر و برکت حاصل کرنے کیلئے اِس درود شریف کا کثرت سے وِرد کیا جائے۔



51

# دُرودِ کمالیہ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَ بَارِكْ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِهٖ عَدَدَ كَمَالِ اللّٰهِ وَ كَمَا يَلِيْقُ بِكَمَالِهٖ

حضرت شیخ محمد ابن عابدین رحمۃ اللہ علیہ اپنے شیخ حضرت ابوالمواص رحمۃ اللہ علیہ سے نقل فرماتے ہیں کہ یہ دُرودِ مبارک 14 ہزار دُرودوں کے ثواب کے برابر ہے۔ اس دُرودِ پاک کے اجر وثواب کی کوئی انتہا نہیں، کثرت سے اس صیغۂ دُرود وسلام کو پڑھا جائے۔



52

# درود سیدی الخجندی رضی اللہ عنہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ صَلٰوۃً اَنْتَ لَھَا اَھْلٌ وَھُوَ لَھَا اَھْلٌ

یہ درودِ پاک حضرت شیخ جلال الدین ابی طاہر احمد الخجندی الحنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منسوب ہے جو مقبولِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نام سے مشہور ہوئے۔ حضرت علامہ جلال الدین سیوطی فرماتے ہیں کہ اس درودِ پاک کا ایک مرتبہ پڑھنا 11 ہزار درودِ پاک پڑھنے کے برابر ہے۔



53

# درود سیدنا الرفاعی رضی اللہ عنہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُکْتَبُ بِھَا السُّطُوْرُ ۝ وَتُشْرَحُ بِھَا الصُّدُوْرُ ۝ وَتَھُوْنُ بِھَا جَمِیْعُ الْاُمُوْرِ بِرَحْمَۃٍ مِّنْکَ یَا عَزِیْزُ یَا غَفُوْرُ ۝ وَعَلٰی آلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ ۝

یہ درود سیدنا احمد الرفاعی کا ہے۔ شرح صدور کیلئے اِسے کثرت سے پڑھا جائے اور جملہ امور میں آسانی کیلئے اِسے اپنے وظائف میں رکھا جائے۔



54

# درود تیجانی رضی اللہ عنہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ مِنْ خَلْقِکَ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِیْ لَنَا اَنْ نُصَلِّیَ عَلَیْہِ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُصَلِّیَ عَلَیْہِ

یہ درودِ پاک سیدی ابی العباس التیجانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ہے۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت کے حصول کیلئے کثرت سے یہ درودِ پاک پڑھا جائے۔



55

# درودِ افضل

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَنَبِیِّکَ وَرَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ وَسَلِّمْ عَدَدَ خَلْقِکَ وَرِضَآءَ نَفْسِکَ وَزِنَۃَ عَرْشِکَ وَمِدَادَ کَلِمَاتِکَ

اس دُرودِ پاک کا افضل ترین صیغہ ہائے دُرود وسلام میں شمار ہوتا ہے۔ ہر مشکل کی آسانی کیلئے اس دُرودِ پاک کا کثرت سے وِرد کیا جائے۔



56

# دُرودِ دوامی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْهِمْ صَلٰوةً دَائِمَةً
مُسْتَمِرَّةَ الدَّوَامِ عَلٰی مَرِّ اللَّیَالِیْ وَالْاَیَّامِ
مُتَّصِلَةَ الدَّوَامِ لَا انْقِضَآءَ لَهَا وَلَا انْصِرَامَ
عَلٰی مَرِّ اللَّیَالِیْ وَ الْاَیَّامِ عَدَدَ كُلِّ وَابِلٍ
وَّطَلٍّ

اس درودِ پاک کو پڑھنے والے کو کثرت سے نیکیوں کا ثواب ملتا ہے۔ گناہ معاف ہوتے ہیں اور رحمت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں۔



57

# درودِ قلبی

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا وَمُرْشِدِنَا وَرَاحَۃِ قُلُوْبِنَا وَطَبِیْبِ ظَاھِرِنَا وَبَاطِنِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَوْلِیَآءِ اُمَّتِہٖ وَاَھْلِ طَاعَتِکَ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ

اس درودِ پاک کے پڑھنے والے کا دل روشن ہو جاتا ہے اور اس کے قلب پر انوار و برکات کا نزول ہوتا ہے۔

